Ph. : (01336) 222429
Fax : (01336) 222768

بسم اللہ الرحمن الرحیم

Web : www.darululoom-deoband.com
Email: info@darululoom-deoband.com



# دار العُلوم دیوبند

# Darul-Uloom, Deoband. U.P. India

حوالہ 213 ..................... التاریخ 31/01/2018

## مولانا محمد سعد صاحب کے رجوع کے سلسلے میں

# ضروری وضاحت

باسمہ تعالی

گذشتہ دنوں جناب مولانا محمد سعد صاحب کے حضرت موسی علیہ السلام کے واقعہ سے رجوع کے اعلان کے بعد ملک و بیرون ملک سے لوگ دار العلوم دیو بند کے موقف سے متعلق مسلسل استفسار کر رہے ہیں۔

اس موقع سے یہ وضاحت ضروری ہے کہ مولانا کے رجوع کو اس ایک واقعے کی حد تک تو قابلِ اطمینان قرار دیا جاسکتا ہے؛ لیکن دار العلوم کے موقف میں اصلاً مولانا کی جس فکری بے راہ روی پر تشویش کا اظہار کیا گیا تھا، اُس سے صرفِ نظر نہیں کیا جاسکتا؛ اس لیے کہ کئی بار رجوع کے بعد بھی وقتاً فوقتاً مولانا کے ایسے نئے بیانات موصول ہو رہے ہیں، جن میں وہی مجتہدانہ انداز، غلط استدلالات اور دعوت سے متعلق اپنی ایک مخصوص فکر پر نصوص شرعیہ کا غلط انطباق نمایاں ہے، جس کی وجہ سے خدام دار العلوم ہی نہیں؛ بلکہ دیگر علمائے حق کو بھی مولانا کی مجموعی فکر سے سخت قسم کی بے اطمینانی ہے۔

ہمارا یہ ماننا ہے کہ اکابر رحمہم اللہ کی فکر سے معمولی انحراف بھی شدید نقصاندہ ہے، مولانا کو اپنے بیانات میں محتاط انداز اختیار کرنا چاہیے اور اسلاف کے طریق پر گامزن رہتے ہوئے نصوص شرعیہ سے ذاتی اجتہادات کا سلسلہ بند کرنا چاہیے؛ کیونکہ مولانا موصوف کے ان دور از کار اجتہادات سے ایسا لگتا ہے کہ خدانخواستہ وہ کسی ایسی جدید جماعت کی تشکیل کے درپئے ہیں جو اہل السنۃ والجماعۃ اور خاص طور پر اپنے اکابر کے مسلک سے مختلف ہوگی، اللہ تعالی ہم سب کو اکابر و اسلاف کے طریق پر ثابت قدم رکھے، آمین۔

جو لوگ دار العلوم دیو بند سے مسلسل رجوع کر رہے ہیں، اُن سے دوبارہ گذارش کی جاتی ہے کہ جماعتِ تبلیغ کے داخلی اختلاف سے دار العلوم کا کوئی تعلق نہیں ہے، پہلے دن سے اِس کا اعلان کیا جاچکا ہے؛ البتہ غلط افکار و خیالات سے متعلق جب بھی دار العلوم سے رجوع کیا گیا ہے، دار العلوم نے ہمیشہ امت کی راہنمائی کی کوشش کی ہے، دار العلوم اِس کو اپنا دینی و شرعی فریضہ سمجھتا ہے۔



ابو القاسم نعمانی غفرلہ
۱۳/ جمادی الاولی ۱۴۳۹ھ